نیز آگے فرماتا ہے:

قُلِ اللّٰہُ اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا لَہٗ غَیْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَبْصِرْ بِہٖ وَاَسْمِعْ مَا لَہُمْ مِّنْ دُوْنِہٖ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا یُشْرِکُ فِیْ حُکْمِہٖٓ اَحَدًا ۝ وَاتْلُ مَآ اُوْحِیَ اِلَیْکَ مِنْ کِتَابِ رَبِّکَ لَا مُبَدِّلَ لِکَلِمَاتِہٖ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِہٖ مُلْتَحَدًا ۝

کہہ دو کہ جتنی مدت وہ (اصحاب کہف غار میں) رہے اُسے خدا ہی خوب جانتا ہے۔ اسی کو آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ باتیں (معلوم) ہیں۔ وہ کیا خوب دیکھنے والا اور کیا خوب سننے والا ہے۔ اس کے سوا ان کا کوئی کارساز نہیں اور نہ وہ اپنے حکم میں کسی کو شریک کرتا ہے۔ اور اپنے پروردگار کی کتاب کو جو تمہارے پاس بھیجی جاتی ہے پڑھتے رہا کرو۔ اس کی باتوں کو کوئی بدلنے والا نہیں۔ اور اس کے سوا تم کہیں پناہ کی جگہ بھی نہیں پاؤ گے۔

(الکہف: ۲۶-۲۷)

مطلب یہ ہے کہ کتاب اللہ کی تعلیم وتدریس اور اس کی تلاوت میں اور شریعت کے علوم کی تحقیق میں ہر دم مشغول رہنا چاہئے۔ اور علم الٰہی کا احاطہ کرنے کی کوشش نہیں کرنی چاہئے اور نہ تکوین وتخلیق کائنات کے واقعات کی تفتیش وتحقیق میں لگنا چاہئے۔

اور سورۂ آل عمران میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

مَا کَانَ لِبَشَرٍ اَنْ یُّؤْتِیَہُ اللّٰہُ الْکِتَابَ وَالْحُکْمَ وَالنُّبُوَّۃَ ثُمَّ یَقُوْلَ لِلنَّاسِ کُوْنُوْا

کسی آدمی کو شایاں نہیں کہ خدا تو اُسے کتاب اور حکومت اور نبوت عطا فرمائے اور وہ لوگوں سے کہے کہ خدا کو چھوڑ کر میرے بندے ہو جاؤ۔ بلکہ



عِبَادًا لِّیْ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ وَلٰکِنْ کُوْنُوْا رَبَّانِیّٖنَ بِمَا کُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْکِتَابَ وَبِمَا کُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ۝ وَلَا یَاْمُرَکُمْ اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِکَۃَ وَالنَّبِیّٖنَ اَرْبَابًا اَیَاْمُرُکُمْ بِالْکُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

(اس کو یہ کہنا سزاوار ہے کہ اے اہل کتاب) تم (علمائے) ربانی ہو جاؤ کیونکہ تم کتاب (خدا) پڑھتے پڑھاتے رہتے ہو۔ اور اس کو یہ بھی نہیں کہنا چاہئے کہ تم فرشتوں اور پیغمبروں کو خدا بنا لو۔ بھلا جب تم مسلمان ہو چکے تو کیا اُسے زیبا ہے کہ تمہیں کافر ہونے کو کہے۔

(آل عمران: ۷۹-۸۰)

مطلب یہ ہے کہ (کوئی پیغمبر) تم کو جب انبیاء علیہم السلام اور ملائکہ کی تعظیم وتکریم کا حکم دیتا ہے تو اس کے معنی یہ نہیں سمجھنے چاہئیں کہ ان کی بھی عبادت کرو یا ان کے لئے بھی ربوبیت کی شان سمجھ لو، یعنی ان کو تکوینی امور میں آزادانہ اور مستقل طور پر تصرف کرنے والا سمجھنے لگو یا اپنے آپ کو ان کی قدرت کا مقہور ومغلوب تصور کرنے لگو۔ یہ امور تو عبودیت وربوبیت کے باہمی تعلق کا نتیجہ ومقتضا ہیں۔ اور یہ صرف اللہ تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہیں۔ کسی اور کا ان امور میں دخل دینا یا دخل دینے والا سمجھنا کفر ہے اور اسلام کے منافی ہے۔ اور دراصل یہی غلو کا دروازہ بند کرنا ہے ⁂

# ○ قابل قدر دینی و علمی کتابیں ○

○ اجتہاد [ (۱) اجتہاد کا تاریخی پس منظر (۲) مسئلہ اجتہاد پر تحقیقی نظر ] از مولانا محمد تقی امینی

○ حدیث کا درایتی معیار ۔ از مولانا محمد تقی امینی

○ حجۃ اللہ البالغہ مترجم (عربی مع اردو) از شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رح

○ بدعت کی حقیقت اور اس کے احکام ۔ از شاہ اسمٰعیل شہید رح

○ ازالۃ الخفاء عن خلافۃ الخلفاء (فارسی مع اردو)
از شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رح

○ امام ابوحنیفہ اور ان کے ناقدین ۔ از مولانا حبیب الرحمٰن شروانی

○ تحفۃ الواعظین (اردو) از علامہ ابن جوزی رح

○ تازیانۂ شیطان ۔ از مولانا احمد سعید دہلوی رح

○ اسباب زوال امت از امیر شکیب ارسلان

○ کتاب الصلوٰۃ (اردو) از امام احمد بن حنبل رح

○ احکام الجنائز (اردو)

○ مختصر شعب الایمان (اردو)

○ شیخ محمد بن عبد الوہاب اور ہندوستان کے علمائے حق
از مولانا محمد منظور نعمانی

قدیمی کتب خانہ ۔ مقابل آرام باغ ۔ کراچی ۱